ف * اوس شخص نے کہ راضی ہوا ساتھ اللہ کے رب ہونے پر اور ساتھ اسلام کے دین ہونے پر اور ساتھ حضرت محمد کے رسول ہونے پر
یعنی بخوشی خاطر اللہ کو مالک و متصرف اپنا جانتا اور راضی ہوا اوسکے حکم پر اور بندگی کی اوسکی اور اسلام کو دین اپنا ٹھہرایا
اور بجا لایا جو کچھ اوسمین ہے اور حضرت کو بخوشی خاطر رسول جانا اور پیروی کی اونکی * ح * آیا ایک اعرابی نبی صلی اللہ علیہ وسلم
کے پاس اور عرض کیا کہ بتلاؤ مجکو ایسا عمل کہ جب کرون مین اوسکو تو داخل ہوؤن مین بہشت مین فرمایا تَعْبُدُ اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُ
بِهٖ شَيْئًا الخ یعنی بندگی کر اللہ کی اور نہ شریک کر تو ساتھ اوسکے کسیکو اور پڑھ تو نماز فرض اور ادا کر تو زکوٰۃ فرض اور روزے
رکھ تو رمضان کے کہا اوس گنوار نے قسم ہے اوس ذات کی کہ جان میری اوسکے ہاتھ مین ہے نہ زیادہ کرونگا مین اسپر کچھ اور
نہ کم کرونگا اس سے پس جب کہ پھر کر چلا وہ فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جسکو خوش لگے یہ کہ دیکھے طرف ایک شخص کے اہل بہشت مین سے
تو چاہیے کہ دیکھے طرف اسکے * ف * اسمین ذکر شہادتین کا نہ کیا اسلیے کہ مشہور ہین اور فرض تین بیان فرمائے اسلیے کہ
شاید اوسوقت تک یہی تین چیزین فرض ہوئین اور حضرت نے صدق عقیدہ اوسکا دیکھکر بشارت بہشتی ہونے کی دی * ح *
کہا سفیان بن عبداللہ ثقفی نے کہ کہا مینے یا رسول اللہ فرماؤ واسطے میرے بیچ اسلام کے ایک قول کہ نہ پوچھون مین اوسکو کسی سے
پیچھے تمھارے یعنی ایسی بات فرماؤ کہ اوس سے اسلام کامل ہووے اور حق اسلام کا ادا ہو فرمایا حضرت نے قُلْ اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ ثُمَّ
اسْتَقِمْ یعنی کہہ ایمان لایا مین ساتھ اللہ کے پھر اسی پر ٹھہرا رہ * ف * یعنی گواہی دے اللہ تعالی کی وحدانیت کی اور
سچ جان جو کچھ اوسنے خبر دی اور قبول کر امر و نہی اوسکے کو پھر اسی پر مستقیم رہ پس آئین سب باتین کرنے نہ کرنے کی آگئین * ح *
اور فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اوس حالت مین کہ گرد اونکے ایک جماعت تھی اصحاب سے بَايِعُوْنِيْ عَلٰى اَنْ لَّا تُشْرِكُوْا
بِاللّٰهِ شَيْئًا الخ یعنی بیعت کرو مجھ سے یعنی عہد کرو اسپر کہ نہ شریک کرو ساتھ اللہ کے کسیکو اور نہ چوری کرو اور نہ زنا کرو اور نہ مار ڈالو
اولاد اپنی کو یعنی جیسے کہ کفار محتاجگی کے ڈر سے مار ڈالتے تھے اور نہ لاؤ بہتان کہ باندھ لیا ہو تمنے اوسکو درمیان اپنے
ہاتھون کے اور پاؤن کے یعنی دلون سے اور نہ نافرمانی کرو بیچ نیک چیز کے پس جو پورا کرے تم مین سے یہ عہد پس مزدوری اوسکی
اللہ پر ہے اور جو پہونچا انمین سے کسی چیز کو یعنی ان گناہون مین سے کچھ کر بیٹھا سواے شرک کے پس سزا دیا گیا بسبب اوسکے
دنیا مین یعنی جیسے کہ حد لگی یا بیمار رہا اور سواے اسکے پس وہ کفارہ ہے واسطے اوسکے یعنی پاک ہو جاتا ہے گناہ سے سبب اوسکے
اور جو کہ پہونچا انمین سے کسی چیز کو پھر ڈھانکا اوسکو اللہ نے یعنی ظاہر نہوا گناہ اوسکا اور حد نہ لگی پس وہ سپرد طرف اللہ کے ہے
اگر چاہے بخشے اوس سے اور اگر چاہے سزا پہونچاوے اوسکو پس بیعت کی ہمنے حضرت سے ان چیزون پر * ف * مذہب اہل سنت
وجماعت کا یہی ہے کہ اگر چاہے اللہ عذاب کرے گناہ پر یا چاہے بخشدے اور معتزلہ کے نزدیک واجب ہے عذاب ہونا گنہگار پر اور سوا
بخشش نہین ہوتی * ح * اور آیا ہے کہ نکلے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم عید الاضحی مین یا عید الفطر مین طرف عیدگاہ کے پس گذرے
عورتون پر پھر فرمایا اے جماعت عورتون کی خیرات کرو اسلیے کہ تحقیق مین دکھلایا گیا ہون تمکو بہت اہل نار مین یعنی عورتین دوزخ مین
بہت ہین اور مرد کم پس کہا عورتون نے اور ساتھ کس سبب کے اے رسول خدا کے فرمایا بہت کرتی ہو تم لعنت اور بہت ناشکری کرتی ہو
خاوند کی نہین دیکھا مینے کسیکو کہ ناقص ہو عقل کی اور دین کی کھووے عقل مرد ہشیار کی ایک تم مین سے کہا عورتون نے اور کیا ہے
نقصان دین ہمارے کا اور عقل ہماری کا اے رسول خدا کے فرمایا کیا نہین گواہی ایک عورت کی مانند آدھی گواہی مرد کے یعنی گواہی
دو عورتون کی ایک مرد کی گواہی کے برابر ہوتی ہے حکم شرع مین کہا عورتون نے ہان فرمایا پس یہ سبب نقصان عقل اوسکے کا ہے
فرمایا کیا نہین جسوقت کہ ہووے حائض نہ نماز پڑھے اور نہ روزہ رکھے کہا عورتون نے ہان یہی ہے فرمایا پس یہ سبب نقصان دین کا ہے

اوسکی کاہو ف مگر نہ سے اور پر عورتون کے گوشۂ عیدگاہ مین بیٹھتین تھین اسلیے کہ آواز خطبہ کی کا اونھون نے نہ سنی تھی
اونکو بھی کچھ مضمون اوسکا سنا وین اور معنی لعنت کے ہین دور ہونا اللہ کی رحمت سے یہ خاص کافرون ہی کے لیے ہی اور کسی پر
تعین کر کر لعنت نکرے اگرچہ کافر ہو شاید کہ مرتے دم مسلمان مرے مگر جسکی موت کفر پر یقینا معلوم ہو مضایقہ نہین اور جسکو سواے
شارع کے کوئی نہین جانتا مگر وصف پر لعنت کرنی جائز ہی جیسے کہ کہے لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ وَغَيْرُ ذٰلِكَ ج
اور فرمایا مَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الخ یعنی جو شخص کہ گواہی دے یہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ کہ ایک ہی وہ نہین شریک
واسطے اوسکے اور تحقیق محمد بندے اوسکے ہین اور رسول اوسکے اور تحقیق عیسیٰ بندہ اللہ کا اور رسول اوسکا ہی اور بیٹا لونڈی اوسکی کا
یعنی حضرت مریم کا اور کلمہ اوسکا کہ ڈالا اوسکو طرف مریم کے اور روح ہی اوسکی طرف سے اور بہشت و دوزخ سچ ہی داخل کریگا
اوسکو اللہ بہشت مین اوپر کسی عمل کے ہو یعنی اچھا عمل کرتا ہو یا برا ف حضرت عیسیٰ کو کلمۃ اللہ اسلیے کہا کہ کلمۂ کن کے
کہنے سے پیدا ہوئے بغیر باپ کے اور روح اللہ کی اسلیے کہا کہ مردونکو زندہ کرتے تھے اور داخل کریگا بہشت مین یعنی بغیر عذاب
کے یا بعد عذاب کے گناہون پر ج اور کہا عمروؓ بیٹے عاصؓ کے نے کہ آیا مین نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پس کہا مینے
کہ کھولیے داہنا ہاتھ اپنا تاکہ بیعت اسلام کی کرون مین آپسے پس کھولا حضرتؐ نے داہنا ہاتھ اپنا پھر کھینچ لیا مینے ہاتھ اپنا پس
فرمایا حضرتؐ نے کیا ہی واسطے تیرے اے عمروؓ کہا مینے ارادہ کرتا ہون مین یہ کہ شرط کرون مین فرمایا کیا شرط کرتا ہی کہا مینے شرط یہ ہی
کہ بخشش کیجاوے واسطے میرے یعنی اون گناہون کی کہ پہلے اسلام سے کیے ہین فرمایا کیا نہین جانتا تو یعنی جان اے عمروؓ کہ تحقیق
اسلام لانا دور کردیتا ہی اون گناہون کو کہ پہلے اوسکے ہین اور تحقیق ہجرت دور کرتی ہی اوس چیز کو کہ پہلے اوس سے ہی اور تحقیق
حج دور کرتا ہی اون گناہون کو کہ پہلے اوس سے ہین ف اسلام لانے سے حق اللہ کے اور بندون کے سب بخشے جاتے ہین لیکن
بندون کے حق کا مطالبہ باقی رہتا ہی اور ہجرت اور حج سے حق اللہ کے یعنی گناہ اوسکے بخشے جاتے ہین نہ حق بندون کے ج
معاذؓ کہتے ہین کہ مینے عرض کیا کہ اے رسول خدا کے خبر دو مجھکو ایسے عمل کی کہ داخل کرے مجھکو بہشت مین اور دور کرے مجھکو آگ
سے فرمایا تحقیق پوچھا تو نے ایک بڑے کام سے اور تحقیق وہ البتہ آسان ہی اوپر اوسکے کہ آسان کرے اللہ اوسپر وہ یہ ہی
تَعْبُدُ اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا الخ بندگی کر اللہ کو اور نہ شریک کر ساتھ اوسکے کسیکو اور اچھی طرح پڑھ تو نماز کو اور دے زکوۃ اور
رکھ روزے رمضان کے اور حج کر خانۂ خدا کا پھر فرمایا کیا نہ بتلاؤن مین تجھکو دروازے خیر کے یعنی جنکے سبب سے نیکی کو پہونچتا ہی روزہ ڈھال ہی
یعنی اوسکے سبب سے گناہ اور آگ دوزخ سے بچتا ہی اور صدقہ دینا بجھا دیتا ہی گناہ کو جیسے بجھاتا ہی پانی آگ کو اور نماز آدمی کی درمیان
رات کے یعنی اسیطرح وہ بھی گناہ کو دور کرتی ہی پھر پڑھی حضرتؐ نے یہ آیت تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ یہان تک کہ
پہونچے يَعْمَلُوْنَ تک ف یعنی اسکے آگے کی اخیر آیت تک پڑھی اور یہ سورۂ سجدہ مین ہی اسمین بیان تہجد گذارون کی خوبی کا
اور بعد لفظ الْمَضَاجِعِ کے یہ ہی يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّطَمَعًا وَّمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۝ فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّا
اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ یعنی جدے ہوتے ہین پہلو اونکے بسترون سے دعا کرتے ہین اپنے رب سے
بخوف دوزخ اور طمع جنت کے اور جو کچھ دیا ہی ہمنے اونکو اوسمین سے خرچ کرتے ہین یعنی اسکی رضامندی مین پس نہین جانتا ہی کوئی
نفس اوس چیز کو کہ چھپائی گئی ہی اونکے لیے آنکھون کی ٹھنڈک سے یعنی اونکی راحت و آرام کی چیزین جنت مین طیار کر رکھین ہین
اونکے عمل کی مزدوری مین ج پھر فرمایا حضرتؐ نے اَلَا اُخْبِرُكَ بِرَاْسِ الْاَمْرِ وَعَمُوْدِهٖ الخ یعنی کیا نہ بتاؤن مین تجھکو سر امر کا اور
ستون اوسکا اور بلندی کوہان اوسکے کی کہا مینے ہان بتا اسے یا رسول اللہ فرمایا سر کام کا اسلام ہی ف یعنی اصل اور سر

ف مسئلہ کسیکا مال غصب کیا اور اسلام لائے تو اسلام قبول ہوا اور گناہ غصب [illegible]
[illegible]

امور دین کا کہ دین بغیر اوسکے وجود نہ پکڑے جیسے کہ بدن بغیر سر کے وجود نہین پکڑتا اور ستون اوسکا دین اوس سے ٹھہرے اور قوت
پکڑے جیسے کہ ستون سے چھت اور بلندی کوہان دین کی کہ دین اوس سے بلند ہووے اور مراد اسلام سے شہادتین ہین یعنی اَشْهَدُ
اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اور ستون اوسکا نماز ہے اور بلندی کوہان اوسکی
جہاد ہے پھر فرمایا کیا نہ خبردار کرون مین تجکو ساتھ اوس چیز کے کہ مالک اور جڑ ہو ان سب کی کہا مینے ہان بتلایئے ای نبی اللہ کے
پس پکڑی آپنے زبان اپنی اور فرمایا کُفَّ عَلَیْكَ هٰذَا یعنی بند کر تو اوپر اپنے اسکو پھر کہا مینے ای نبی خدا کے اور تحقیق کیا ہم
پکڑے جاوینگے بسبب اون باتون کے کہ ہم بولتے ہین اونکو فرمایا ثَکِلَتْكَ اُمُّكَ یَا مُعَاذُ وَهَلْ یَکُبُّ النَّاسَ فِی
النَّارِ عَلٰی وُجُوْهِهِمْ اَوْ عَلٰی مَنَاخِرِهِمْ اِلَّا حَصَائِدُ اَلْسِنَتِهِمْ یعنی گم کرے تجکو مان تیری ای معاذ
اور نہین گراوینگی لوگون کو آگ جہنم مین اونکے موہون کے بل یا فرمایا اونکی ناکون کے بل مگر باتین اونکی زبانون کی ف
گم کرے تجکو مان تیری معنی اسکے یہ ہین کہ مرے تو لیکن یہان یہ معنی مراد نہین ہین بلکہ یہ فرمایا ازراہ ادب سکھانے اور ہشیار
کرنے کے غفلت سے مگر باتین زبانون لقنکے کی یعنی جو باتین کہ موجب کفر و گناہ کی ہون جیسے کلمات کفر کے اور گالیان اور غیبت
وغیر ذلک ــ اور فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مَنْ اَحَبَّ لِلّٰهِ وَاَبْغَضَ لِلّٰهِ وَاَعْطٰی لِلّٰهِ وَمَنَعَ لِلّٰهِ فَقَدِ
اسْتَکْمَلَ الْاِیْمَانَ یعنی جو کہ محبت رکھے واسطے اللہ کے اور بغض رکھے واسطے اوسکے اور دے واسطے اللہ اور نہ دے واسطے
اللہ کے یعنی جو کام کرے اوسکی رضامندی کے لیے کرے پس تحقیق پورا کیا اوسنے ایمان اور فرمایا اَفْضَلُ الْاَعْمَالِ الْحُبُّ
فِی اللّٰهِ وَالْبُغْضُ فِی اللّٰهِ یعنی بہترین عملون باطن کا دوستی رکھنی خدا کی راہ مین اور دشمنی رکھنی خدا کی راہ مین ف بہتر اسکو
اسلیے فرمایا کہ جب آدمی کو یہ بات حاصل ہوگی تو بری باتون سے بچیگا اور اچھی باتین کریگا ــ اور فرمایا اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ
الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِسَانِهٖ وَیَدِهٖ وَالْمُؤْمِنُ مَنْ اَمِنَهُ النَّاسُ عَلٰی دِمَائِهِمْ وَاَمْوَالِهِمْ یعنی پورا مسلمان
وہ ہے کہ سلامت ہین مسلمان زبان اوسکی سے اور ہاتھ اوسکے سے اور پورا مومن وہ ہے کہ امن مین ہین اوس سے لوگ اپنی خونون
اور مالون پر نقل کی یہ ترمذی اور نسائی نے اور زیادہ کیا بیہقی نے کتاب شعب الایمان مین وَالْمُجَاهِدُ مَنْ جَاهَدَ
نَفْسَهٗ فِیْ طَاعَةِ اللّٰهِ وَالْمُهَاجِرُ مَنْ هَجَرَ الْخَطَایَا وَالذُّنُوْبَ یعنی اور کامل جہاد کرنے والا وہ ہے کہ جسنے
مشقت مین ڈالا نفس اپنے کو اللہ کی بندگی مین اور اصل ہجرت کرنے والا وہ ہے کہ جسنے چھوڑ دیے چھوٹے گناہ اور بڑے گناہ
اور کہا انس نے قَلَّمَا خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِلَّا قَالَ لَا اِیْمَانَ لِمَنْ لَّا اَمَانَةَ لَهٗ
وَلَا دِیْنَ لِمَنْ لَّا عَهْدَ لَهٗ یعنی کم تھا کہ خطبہ فرمایا ہو آنحضرت نے ہمارے آگے بغیر اس کہنے کے یعنی اکثر خطبے مین یہ فرمایا کرتے
تھے کہ نہین پورا ایمان واسطے اوسکے کہ نہین امانت واسطے اوسکے اور نہین پورا دین واسطے اوسکے کہ نہین عہد واسطے اوسکے
اور فرمایا مَنْ شَهِدَ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَیْهِ النَّارَ یعنی جو کہ گواہی دے
یہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اور تحقیق محمد صلی اللہ علیہ وسلم بھیجے ہوئے اللہ کے ہین حرام کی اللہ نے اوسپر آگ یعنی آگ ہمیشگی کی جہنم کی
اور فرمایا مَنْ مَّاتَ وَهُوَ یَعْلَمُ اَنَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَخَلَ الْجَنَّةَ یعنی جو کوئی مرے اور وہ یہ جانتا ہو اور یقین رکھتا ہو
کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ داخل ہوگا بہشت مین ف اگرچہ بسبب کسی گناہ کے کتنے دنون دوزخ مین رہے لیکن انجام کار
داخل ہوگا بہشت مین اور جسکو اسکا اعتقاد ہوگا وہ رسول پر بھی ایمان لاویگا اور لینکے سبب فرائض حق جانیگا اور فرمایا
مَفَاتِیْحُ الْجَنَّةِ شَهَادَةُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یعنی کنجیان بہشت کی گواہی دینا اسکا ہے کہ نہین کوئی معبود سوائے خدا کے

اور روایت ہی حضرت عثمان رضہ سے کہ کہا تحقیق کتنے ایکلوگ یاروں مین سے حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے جبکہ وفات ہوئی حضرت کی
غمگین ہوئے اوپر آنحضرت کے یہان تلک کہ قریب تھا کہ بعضے اونمین سے واقع ہوں وسواس مین یعنی ہو وسواس یہ آتا تھا کہ حضرت کے انتقال
سے دین و شریعت تمام ہوئی کہا عثمان رضی نے اور تھا مین اونمین سے اوسوقت کہ مین بیٹھا ہوا تھا گذرے مجپر عمر رض اور سلام کیا پس مین
نہ خبردار ہوا ساتھ اوس سلام کے یعنی بسبب اسی حال کے پس شکایت کی عمر رض نے طرف ابی بکر رض کے پھر آئے دونون یہان تلک کہ سلام علیک
کی مجھہ کو دونون نے پس کہا ابوبکر رض نے کیا باعث ہوا تمکو اسپر کہ نہ جواب دیا تمنے سلام کا بھائی اپنے عمر کو کہا مینے کہ نہین کیا مینے
یعنی نہین جانتا مین کہ ترک کیا ہو جواب مینے پس کہا عمر رض نے ہان قسم ہی اللہ کی البتہ کیا تو نے کہا عثمان رض نے کہ کہا مینے قسم ہی اللہ کی
نہین خبر رکھی مینے یہ کہ گذرے ہو تم مجپر اور نہ سلام کیا ہی تمنے کہا ابوبکر رض نے سچ کہا عثمان رض نے تحقیق باز رکھا تمکو اس سے یعنی آگاہ
ہونے سے ساتھ گذرنے عمر رض کے اور سلام اونکے سے کسی کام نے پس کہا مینے ہان کہا ابوبکر رض نے کہ کیا ہی وہ کام کہا مینے کہ وفات دی
اللہ تعالی نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو پہلے اس سے کہ پوچھین ہم اونسے نجات اس امر کے سے کہا ابوبکر رض نے کہ تحقیق پوچھا ہی
مینے اسکو حضرت سے پس کھڑا ہوا مین طرف ابی بکر رض کے اور کہا مینے اونکو قربان ہو باپ میرا تجپر سے اور مان میری تم لائق تر ہو ساتھ
پوچھنے کے یعنی اسلیے کہ کمال قرب رکھتے تھے حضرت سے اور بڑا شوق رکھتے ہو علم کے حاصل کرنے کا کہا ابوبکر رض نے کہ کہا مینے
ای رسول خدا کے کس طرح سے نجات ہوگی اس کام سے پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ قبول کرے مجھسے وہ کلمہ
یعنی کلمہ طیبہ کہ بیان کیا تھا مینے اپنے چچا پر پھر نہ قبول کیا اوسنے پس وہ کلمہ نجات ہی واسطے اوسکے ✤ اور وہب بن منبہ
سے روایت ہی کہ کہا گیا واسطے اونکے اَلَيْسَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مِفْتَاحَ الْجَنَّةِ یعنی کیا نہین ہی لا اِلٰہ الا اللہ کنجی بہشت کی
کہا وہب رض نے کہ مقرر ہی و لیکن نہین ہوتی کنجی مگر کہ ہوتے ہین اوسکے لیے دندانے پس اگر لاوے تو کنجی کہ اوسکے لیے دندانے ہون کھولا
جاویگا واسطے تیرے یعنی قفل جنت کا اور اگر نہ لایا اسطرح کی کنجی نہ کھولا جاویگا واسطے تیرے ✤ **ف** ✤ جبکہ رغبت دلائی
وہب رض نے عمل کرنے پر اور تنبیہ کی اوسکے ترک کرنے پر تو لوگون نے کلام مذکور کہا مطلب اونکا یہ تھا کہ بس یہ کلمہ کافی ہی بہشت کے
دروازونکے کھلنے کے لیے عمل ہون یا نہون پھر اسکو رد کیا وہب رض نے کلام مذکور سے اور مراد دندانوں سے یہان یہ ہی کہ دل مین
کلمے کی تصدیق رکھے اور زبان سے اقرار ہووا سکا اور تابعدار ہو اسلام کے احکام کا بلا جبر یا مراد دندانوں سے اعمال نیک ہین
اس صورت مین معنی یہ ہونگے کہ جب تلک اعمال نیک نہ کیے ہونگے پہلی بار نہین داخل ہوگا بہشت مین مقصود مبالغہ ہی عمل کے
ثابت کرنے مین ✤ **حم** ✤ ایک شخص نے پوچھا حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ کیا ہی ایمان یعنی نشان درستی ایمان کا
کیا ہی فرمایا اِذَا سَرَّتْكَ حَسَنَتُكَ وَسَاءَتْكَ سَيِّئَتُكَ فَاَنْتَ مُؤْمِنٌ یعنی جسوقت کہ خوش کرے تجکو نیکی
اور ناخوش کرے تجکو برائی تیری پس تو مومن ہی ✤ **ف** ✤ یعنی خوش ہووے بسبب شکرانہ توفیق اور مدد حق کے اور امید قرب
درگاہ اوسکی کے اور ناخوش ہووے بسبب خوف عذاب کے اور دور ہونے کے اوسکی درگاہ سے پس تو مومن ہی کیونکہ مومن کامل
تمیز کرتا ہی طاعت و گناہ مین اور اعتقاد کرتا ہی جزا سزا کا ان دونون پر بخلاف کافر کے کہ وہ کچھ فرق نہین کرتا درمیان ان دونون
کے اور کچھ پروا نہین کرتا اونکے کرنے نکرنے کی اور فاسق جو گناہ پر ہٹ رکھتا ہی وہ بہت پروا نہین رکھتا ہی نماز پڑھے تو برابر نہ پڑھے
تو برابر فرمایا اللہ سبحانہ نے كَلَّا بَلْ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ مَّا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ✤ کہا اوس شخص نے ای رسول خدا کے پس کیا ہی
گناہ فرمایا اِذَا حَاكَ فِيْ نَفْسِكَ شَيْءٌ فَدَعْهُ یعنی جسوقت کہ تردد کرے بیچ دل تیرے کے کچھ چیز پس چھوڑ دے اوسکو ✤ **ف** ✤
کیا ہی گناہ یعنی علامت گناہ کی کیا ہی جس صورت مین کہ کچھ حکم صریح اوسکے حق مین نہو اور شبہہ ہو حکم اوسکا آگے جو جواب فرمایا یہ حال

فا
بالالہام سے یہ کہ آدمیون کو پیدا بہشت افضل ہین خصوصا اللہ کی عبادت مین اور اور چیزون مین اونکو واسطے پڑھنا اور ذکر کرنا کلمہ توحید کا سبب ہی نجات کا
موطا
مالک ... اور احکام بہت سے ... ایسا کام ... نجات آدمی کی ... کلمہ توحید کا ... مشکوٰۃ
بیہقی ... نہین ... کا ... اونکے ... ۔

اچھے لوگون کے دل کا ہی کہ بُری بات اونکے دل مین کھٹکتی رہتی ہی خاطر جمع اوسپر نہین ہوتی ہے اور کہا عمرو بن عبسہ نے کہ اَتَیْتُ
رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَنْ تَبِعَكَ عَلٰى هٰذَا الْاَمْرِ قَالَ حُرٌّ وَّعَبْدٌ
اِلٰى اٰخِرِہٖ یعنی آیا مین رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پس کہا مینے اے رسول خدا کون تھا ساتھ تمھارے اوپر اس دین کے یعنی ابتدا
مین فرمایا ایک آزاد تھا یعنی ابوبکرؓ اور ایک غلام تھا یعنی بلال کہا مینے کیا ہی علامت اسلام کی فرمایا اچھے کلام اور کھلانا کھانے کا
کہا مینے کیا ہین باتین ایمان کی فرمایا کہ صبر کرنا اور سخاوت کرنی یعنی بُری باتون سے باز رہے اور مستعد ہو کر سے طاعات پر کہا عمروؓ نے
کہ کہا مینے کونسا مسلمان بہتر ہی فرمایا وہ کہ سلامت رہین مسلمان زبان اوسکی سے اور ہاتھ اوسکے سے کہا عمروؓ نے پھر کہا مینے
کونسی بات ہی ایمان مین بہتر فرمایا خلق نیک کہا کہ کہا مینے کونسی چیز نماز مین بہتر ہی فرمایا کھڑے رہنا دیر تک کہا کہ کہا مینے کونسی
ہجرت بہتر ہی فرمایا یہ کہ چھوڑ دے تو اوس چیز کو کہ ناخوش رکھتا ہی رب تیرا کہا پھر کہا مینے پس کونسا جہاد والا بہتر فرمایا وہ شخص کہ
مارا جاوے گھوڑا اوسکا اور مارا جاوے وہ خود کہا کہ کہا مینے کونسی ساعت ساعتون سے بہتر ہی فرمایا درمیان رات کا اخیر یعنی چوتھائی
حصہ یا پانچوان حصہ رات کا ۞ اور معاذ بن جبل نے کہا کہ سنا مینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے فرماتے تھے مَنْ لَقِيَ اللّٰهَ لَا
يُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا وَّيُصَلِّي الْخَمْسَ وَيَصُوْمُ رَمَضَانَ غُفِرَ لَهٗ قُلْتُ اَفَلَا اُبَشِّرُهُمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ
دَعْهُمْ يَعْمَلُوْا یعنی جو شخص کہ ملاقات کرے اللہ سے اس حال مین کہ نہ شریک کرتا ہو ساتھ اوسکے کسیکو اور نماز پڑھتا ہو
پانچون اور روزے رکھتا ہو رمضان کے بخشش کیجاویگی واسطے اوسکے کہا مینے کیا نہ بشارت دون مین اونکو اے رسول خدا
فرمایا کہ چھوڑ دے اونکو کہ عمل کرین ۞ **ف** بخشش کیجاویگی یعنی صغیرہ گناہ بخشے جاوینگے یا کبیرہ بھی اگر چاہیگا اللہ تو بخشدیگا
اور اسمین ذکر حج اور زکوٰۃ کا اسلیے نفرمایا کہ ہر کسی پر فرض نہین بلکہ اغنیا ہی پر ہین عمل کرین یعنی کوشش کرین بیچ زیادتی عبادت کے
اور اسپر بھروسا نکر بیٹھین اور بُرے کام نکرنے لگین ۞ اور پوچھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے معاذ بن جبلؓ نے بہترین خصلتون
ایمان کی سے فرمایا اَنْ تُحِبَّ لِلّٰهِ وَتُبْغِضَ لِلّٰهِ وَتُعْمِلَ لِسَانَكَ فِيْ ذِكْرِ اللّٰهِ قَالَ وَمَاذَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ
قَالَ وَاَنْ تُحِبَّ لِلنَّاسِ مَا تُحِبُّ لِنَفْسِكَ وَتَكْرَهَ لَهُمْ مَا تَكْرَهُ لِنَفْسِكَ یعنی یہ کہ دوستی رکھے تو
واسطے اللہ کے اور دشمنی رکھے تو واسطے اللہ کے اور جاری رکھے تو زبان اپنی کو بیچ یاد خدا کے یعنی ساتھ حضور دل کے کہا پھر
کیا ہی اے رسول خدا کے فرمایا اور یہ کہ دوست رکھے تو واسطے لوگون کے اوس چیز کو کہ دوست رکھتا ہی تو واسطے اپنے اور مکروہ رکھے تو
واسطے اونکے اوس چیز کو کہ مکروہ رکھتا ہی تو واسطے اپنے یعنی خیر خواہ سبکا رہے ۞ **مشکوٰۃ** ۞ اور عقائد کی کتابون مین لکھا ہی
کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ بنیاد اسلام کی پانچ چیزین ہین اول کلمۂ شہادت دوسری نماز تیسری زکوٰۃ چوتھی حج
پانچوین روزے رمضان کے اب سنو تم پہلے کلمے کے معنی فرض ہی ہر مسلمان پر کہ زبان سے اقرار کرے اور دل سے سچ جانے کہ پیدا
کرنے والا سارے جہان کا ایک ہی اللہ اوسکا نام پاک ہی کوئی اوسکا شریک نہین سب بڑائیان اور کمال اوسی کو ہین اور وہ
سب عیبون سے پاک ہی کسی کام مین کسیکا محتاج نہین اور سب اوسکے محتاج سب چیزون کی اوسے خبر ہی ایک ذرہ اوس سے چھپا نہین
اوسے سب چیزون کی قدرت ہی جو چاہے سو کرے کوئی اوسکے حکم کو پھیر نہین سکتا اور جو کچھ بندے کام کرتے ہین بھلا یا بُرا بلکہ جو دنیا
مین ہوتا ہی سب خدا کی تقدیر سے ہی یعنی خدا نے پہلے ہی مقرر کر رکھا تھا کہ فلانے سے فلانے وقت ایسا ایسا ہوگا اور ایمان لاوے
کہ فرشتے بندے خدا کے ہین پیدا ہوئے نور سے پاک ہین گناہ نہین کرتے جس جس کام پر خدا نے مقرر کر دیا اوسپر قائم ہین نہ مرد ہین
نہ عورت کھاتے پیتے نہین خدا کا ذکر اونکی زندگی ہی گنتی اونکی خدا کے سوا کوئی نہین جانتا اونمین چار فرشتے بہت نامور ہین

جبرئیلؑ کہ کتابین خدا کی اور حکم خدا کے پیغمبرون کے پاس لایا کرتے تھے میکائیلؑ کہ روزی خدا کے حکم سے بندون کو پہونچاتے ہین
اور مینھہ کی طیاری بھی کرتے ہین اسرافیلؑ کہ صور منہہ مین لیے کھڑے ہین قیامت کے دن پھونکینگے عزرائیلؑ کہ مرنے کے وقت
جان نکالتے ہین اور ایمان لاوے کہ خدا نے کتابین پیغمبرون کو بھیجین ہین توریت حضرت موسیٰؑ پر انجیل حضرت عیسیٰؑ پر زبور حضرت داؤدؑ پر
فرقان حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر اور بعضی کتابین اور پیغمبرون پر جو کچھہ خدا کی کتابون مین لکھا ہی سب حق ہی اوس سب پر
ایمان لاوے اور ایمان لاوے کہ خدا نے بندون کی ہدایت کے واسطے دنیا مین پیغمبرون کو بھیجا اور حکم کیا کہ جس راہ پیغمبر لیجلین اوسی
راہ پر چلو تو دین و دنیا تمھارا درست رہے جو کوئی دوسری راہ چلے گا دوزخی ہوگا سب پیغمبر برحق ہین اور گناہون سے پاک اور ساری خدائی سے
افضل ہین اونکے درجے کو کوئی نہین پہونچتا اول پیغمبر حضرت آدمؑ ہین باپ سب آدمیون کے اونکے پیچھے اولاد سے اونکی اور بہت سے پیغمبر ہوئے
گنتی اونکی خدا کو معلوم ہی آخر سب سے پیچھے دنیا مین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہین اور پیغمبری حضرت پر ختم ہوئی پر نور حضرت کا سب سے
پہلے پیدا ہوا تھا اسی واسطے حضرت سب پیغمبرون کے سردار ہین پیدا ہوئے مکے شریف مین جب چالیس برس کے ہوئے تب خدا کی طرف
سے پیغمبری ہوئی اور قرآن شریف اوترنا شروع ہوا پھر تیرہ برس مکہ شریف مین اور رہے وہان معراج ہوئی حضرت جبرئیلؑ براق لیکر
آئے حضرتؐ کو سوار کرکے مسجد اقصیٰ مین لے گئے اور وہان سے ساتون آسمان پر حضرت تشریف لے گئے عرش کرسی سب کچھہ دیکھا اور بہشت
اور دوزخ کی بھی سیر کی اور اوس رات مین بہت بڑی نعمتین خدا کی طرف سے پائین اور پانچون نمازین بھی وہان فرض ہوئین پھر جب حضرتؐ
ترپن برس کے ہوئے خدا کے حکم سے مکہ شریف سے مدینہ پاک مین آئے دس برس وہان رہے جب تریسٹھہ برس کے ہوئے وفات پائی چنانچہ
مزار شریف حضرتؐ کا وہان بنا چارکرسی حضرت کی یہ ہی محمدؐ بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف اور ایمان لاوے
کہ مرنے کے پیچھے آدمی کے پاس دو فرشتے منکر اور نکیر آکے سوال کرتے ہین رب تیرا کون ہی دین تیرا کیا ہی یہ کون شخص ہی کہ تیرے پاس
آیا تھا مردہ اگر با ایمان ہی جواب اونکو دیتا ہی رب میرا اللہ دین میرا اسلام اور یہ شخص رسول خدا کے ہین ہمارے واسطے خدا کے حکم لیکر
آئے تھے پھر اوس مردے پر خدا کی رحمت ہوتی ہی بہشت کی طرف دروازہ اوسکے واسطے کھول دیتے ہین اور جو یہ مردہ بے ایمان تھا
منکر نکیر کا جواب اوسے نہین آتا ہر بار کہتا ہی مین نہین جانتا پھر اوس پر عذاب سخت کرتے ہین اور دروازہ دوزخ کی طرف کھول دیتے
ہین اور ایمان لاوے کہ قیامت آنی برحق ہی اوس دن حضرت اسرافیلؑ صور پھونکینگے آسمان پھٹ جاوینگے اور تارے ٹوٹ جاوینگے
اور ٹوٹ ٹوٹ کر گر پڑینگے اور پہاڑ اوڑتے پھرینگے جیسے روئی کے گالے پھر زمین آسمان اور سارا جہان فنا ہوگا جب دوسری بار
صور پھونکینگے پھر سب کچھہ موجود ہو جاویگا مُردے گور سے نکلینگے اور ترازو عمل کی کھڑی ہوگی اور نامہ اعمال کے اونکے ہاتون مین
دینگے اور حساب کرینگے ہاتھہ پانون اوسکے گواہی دینگے کہ بھلے کام کیے تھے یا برے اور دوزخ کی پیٹھہ پر پل صراط کھڑا ہوگا بال سے
باریک اور تلوار سے تیز اوس پر سب کو چلنے کا حکم ہوگا نیک ایسے چلے جاوینگے کہ جیسے بجلی یا جیسے باؤ یا جیسے گھوڑا تیز اور بعضے پیادون
کی طرح اور بہت سے دوزخ مین کٹ کر گر پڑینگے اور ایمان لاوے کہ حق تعالیٰ نے حضرت پیغمبرؐ کو حوض کوثر دیا ہی پانی اوسکا شہد سے میٹھا
اور دودھ سے سفید ہی کوزے اوسکے بہت ہین جیسے آسمان کے تارے حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اوس پر بیٹھکر قیامت کے دن اپنی
امت کو پانی پلاوینگے جو کوئی پیویگا پھر پیاسا نہوگا اور ایمان لاوے کہ حضرت رسول خداؐ اور سارے پیغمبر اور اولیا اور نیک آدمی
شفاعت گنہگارون کی قیامت کے دن کرینگے اور ایمان لاوے کہ مسلمانون کو بڑی بڑی نعمتین بہشت مین ملینگی کھانے کو میوہ
پینے کو شربت خدمت کو حورین اور غلمان رہنے کو مکان اچھے اچھے سب سے بڑی نعمت بہشت مین دیدار خدا کا ہی کہ اپنے فضل سے
مسلمانون کو نصیب کریگا اور کافرون کو دوزخ مین بڑے بڑے عذاب ہونگے آگ سانپ بچھو گرم پانی طوق زنجیر کلنٹے اور بدبو

مکان اور بہت سے عذاب ہین حق تعالی دنیا سے ساتھ ایمان کے اوٹھاوے اور سب مسلمانون کو عذاب سے بچاوے آور ایمان لاوے
کہ جو کچھ قرآن اور حدیث مین بہشت اور دوزخ کا احوال اور اگلی پچھلی باتین لکھی ہین سب حق ہین اور جو باتین موافق شرع کے ہین
حق ہین اور جو باتین خلاف قرآن اور حدیث کے ہین سب باطل ہین اور بری ہین اور ہر مسلمان پر لازم ہے کہ حضرت رسول خدا کی خوشی کیواسطے
حضرت کے اہل بیت اور ازواج مطہرات سے اور حضرت کے یارون سے محبت اور اعتقاد رکھے اور تمام امت مین اونکو بہتر اور افضل
سمجھے اور انکی تعظیم کرے جب کسیکا نام اونمین سے سنے رضی اللہ عنہ کہے قرآن مین اونکی بڑی تعریف ہے اور حضرت نے بہت سی
خوبیان اونکی بیان کی ہین دوستدار اونکا بہشتی اور دشمن اونکا دوزخی ہے اون سب مین حضرت ابوبکرؓ حضرت عمرؓ حضرت
عثمانؓ حضرت علیؓ کو افضل جانکے بہت سا اعتقاد اور تعظیم کرے رضی اللہ عنہم اجمعین ان سب باتون پر اعتقاد کرکے حق جانکر
پکا مسلمان ہو کے مسئلے وضو نماز کے سیکھے اور نماز کو ساری عبادتون مین افضل اور بہتر فرض خدا کا سمجھکر پانچون وقت کی نمازین
جماعت سے اچھی طرح ادا کرتا رہے اور سستی سے کبھی ترک نکرے +

تمت

**خاتمۃ الطبع** خدا کا بڑا احسان ہے جو خالق زمین و آسمان ہے انسان کو اشرف المخلوقات بنایا عقل اور سمجھ عنایت کی انبیا کو گمراہون کے لیے رہنما فرمایا ہمکو
بہترین امم کیا ہمارے لیے افضل الرسل کو بھیجا وہ ایسے ایسے معجزے لائے جنسے منکر اسلام کی سیدھی راہ پر آگئے سب مین بڑا معجزہ قرآن ہے جسکی بلاغت مین
عقل فصحا کی حیران ہے اسپر عمل کرنے والا جنت کا سزاوار ہے منکر مخلد فی النار ہے آل و اصحاب کرام ارکان دین تھے اسکی ترویج مین ہمیشہ کوشش کرتے رہے عالم ہر زمانے کے
لوگون کی سمجھ کے موافق وعظ فرماتے مضامین قرآن عبارات عام فہم مین سمجھاتے تا نفع عام ہو فائدہ تام ہو عربی فارسی جاننے والے تفسیرون عربی فارسی سے
فائدہ اوٹھاتے تھے اردو والے حرف شناس اس سعادت سے محروم رہے جاتے تھے اسواسطے مولانا افضل الکمال مولانا جناب مولوی حاجی **محمد قطب الدین خانصاحب**
دہلوی دامت برکاتہم نے کہ اپنے استاد یعنی خاتم المحدثین جناب مولانا حاجی **محمد اسحق صاحب** بعثہ اللہ فی زمرۃ الشہداء والصالحین کی طرح عالم دیندار متقی
پرہیزگار ہین رسائل دینیہ کی تحریر انکا کام ہے غرض ترویج مسائل دین اسلام ہے بحسب اصرار بعض عمائد و بنظر فائدہ عام اہل اسلام تفسیر اردو لکھنا شروع کیا جب
دنون سے رہا احزاب کا درس ہوتا تھا سو سورۂ احزاب سے آخر سورۂ حجرات تک تحریر و مرتب ہوگئی اور اوتنی اس مطبع نظامی واقع کانپور کے اواخر ذیحجہ [illegible] ہجری مین
چھپکر طیار ہوئی تصحیح و صفائی چھاپہ و حسن خط مین بڑا اہتمام ہوا حسب عادت اہالیان مطبع آمین مبالغہ تمام ہے اجب ناظرین مطالعہ کرینگے آپ دریافت کر لینگے کشف
مشکلات قرآنی ہے عمدہ مواہب علیہ رحمانی مدارک قبولیت مین بے بدیل ہے معلم معالم انوار تنزیل بحر امواج حقائق قرآن ہے تبیان دقائق فرقان ہے موضح اسرار تاویل ہے کشف
استار خزائن نکات جمیل ہے عالم تو اس سے نفع ہی اوٹھائینگے بے پڑھے بھی قرآن کی معانی سے خوب ماہر ہو جائینگے جناب مصنف مدظلہ نے کشاف کبیر در منثور مدارک
معالم بیضاوی وغیرہ کا ذیل تفسیر آیات بمقام مناسب ترجمہ لکھا اسی سبب سے نام اسکا جامع التفاسیر رکھا اور اور فوائد مفیدہ جو ذہن عالی مین آئے وہ بھی بموقع مناسب
بڑھائے ہین اور جب شائقین اس سے نفع اوٹھاوین تو جناب مصنف اور اس امیدوار دعا **محمد عبد الرحمن** اور اسکے معاونون کو بدعاء خیر یاد فرماوین بالخصوص نواب مستطاب
معلی القاب جلیل جاہ محمد **کلب علیخان بہادر** والی رامپور دام اقبالہ کی دعاء ترقیات دو جہانی سے ضرور رطب اللسان ہوتین کہ ملازمان جناب
ممدوح بڑے مددگار اسکے چھپنے کے ہین بعد اسکے جناب مصنف نے سورۂ قاف سے آخر تک تفسیر تحریر کی اور میرے پاس بھیجی
ادھر اسکے فوائد کی فہرست مرتب ہوچکی ادھر سورۂ قاف سے چھپنا شروع ہوئی شائقین کو چاہیے کہ اس جلد کو جلد خریدین
سستی نکرین اسلیے کہ جب اسکی قیمت آویگی تو دوسری جلد کے چھپنے پر بڑی مدد ہوجاویگی ظاہر مین خرید کتب ہے
حقیقت مین ہم خرما و ہم ثواب ہے بعد طیاری دوسری جلد کے تفسیر سرے سے شروع ہوگی اسواسطے بہت سہو اور قیمت کی [illegible] ہدیہ کرکے مطبوع ہوگی

السعی منی والاتمام من اللہ

## قطعات تاریخ تمامی طبع جامع التفاسیر از مولانا محمد نظام الدین حسن نیرنگی سلمه الله العلی الکبیر

جب کہ یہ تفسیر قرآن با ہزاران جد و کد | طبع ہو کر مشتہر اطراف عالم میں ہوئی

ہر طرف سے مصرع تاریخ کی آئی صدا | واہ کیا تفسیر نے پایا زیب و زینت سے چھپی

۱۲۸۴ھ

**ایضاً**

چو تفسیر جامع بصد اہتمام | بفضل خداوند مطبوع شد

شنیدم ز ہاتف پی سال طبع | زہی طبع تفسیر مطبوع شد

۱۲ ۸۴

**ایضاً**

شد طبع چو این کتاب مقبول خرد | با صحت و خوبی و صفائی بیحد

گفتم تاریخ صوری و معنویش | ہشتاد و چہار و یکہزار و دو صد

۱۲۸۴

**وجہ ختم بر خاتمہ**

برائے سند این معنی کہ این تفسیر مطبوع مطبع نظامی ست مہر و دستخط مہتمم ثبت نمودہ شد .



العبد

عبد الرحمن بن حاجی محمد روشن خان حنفی بقلم خود

## فہرست فوائد جامع التفاسیر از سورۂ احزاب تا آخر سورۂ حجرات

## سورۃ الدخان ۴۴ — ۴۸۴



## سورۃ الجاثیہ ۴۵ — ۴۹۸



## سورۃ الاحقاف و سیپارہ ۲۶ — ۵۱۰

